# امثال القرآن

بسم الله الرحمن الرحیم

## منافق کی مثال

مَثَلُهُمْ كَمَثَلِ الَّذِي اسْتَوْقَدَ نَارًا فَلَمَّا أَضَاءَتْ مَا حَوْلَهُ ذَهَبَ اللَّهُ بِنُورِهِمْ وَتَرَكَهُمْ فِي ظُلُمَاتٍ لَا يُبْصِرُونَ () صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُونَ (البقرة:18-17)

ان کی مثال اس شخص کی طرح ہے جس نے آگ جلائی پھر جب (آگ نے) اس کے ماحول کو روشن کر دیا تو اللہ ان کا نور لے گیا اور انہیں اندھیروں میں چھوڑدیا،وہ نہیں دیکھ پاتے۔ بہرے ہیں ،گونگے ہیں، اندھے ہیں پس وہ نہیں لوٹتے۔

**اس مثال کو بیان کرنے کی حکمت**

نفاق سے بچنا اور ایمان پر ثابت قدم رہنا

## کرنے کے کام

**نور کیسے حاصل کیاجائے ؟**

- ایمان اور تقوی کو بڑھا کر
- روشن وحی کی پیروی کر کے
- وضو کرکے
- پانچ نمازوں کی پابندی سے
- قرآن کی تلاوت کرنے سے
- سورۃالکہف کی تلاوت کرنے سے
- انصاف کرنے سے
- صبر کرنے سے
- صدقہ کرنے سے
- اللہ کے راستے میں بوڑھا ہونا

